

# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

Distance Learning
Religious Education

4th VOLUME

محرّم الحرام

- طولِ عمر اور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے
- گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے
- مرضِ حُبّ دنیا: علامات اور علاج
- مرضِ تکبّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج
- وصیت نامہ کیسے لکھا جائے
- امراضِ روحانی کی شناخت کی ۱۰۰ علامات
- بدنظری کے نقصانات اور اس کا علاج
- عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے
- بیٹی اللہ کی رحمت
- گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں
- صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ
- اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ
- دوستی
- ثوابِ وضو
- فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱، ۲، ۳، ۴

A-50 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی
فون: 0306-2087242,0304-2035290,6366644
ویب سائٹ: www.al-qaaim.com ای میل: info@al-qaaim.com

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

## جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی

دینی کتب کے مطالعہ کے ساتھ ساتھ اگر نوجوان / بچے روزانہ ۱۰ سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ میں ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں

مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات

☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت

☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل



☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ CreativeWriting

تاکہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔ ایسے سوال دیئے گئے ہیں جنہیں وہ خود یا بزرگوں کی مدد سے سوچ کر لکھیں۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان/بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔ اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مددومعاوّن ہوں گے کہ جو علم ومعرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائمؑ

# علمائے کرام

سوال: آقائے شیخ عبدالکریم حائریؒ جنھوں نے قم کا حوزۂ علمیہ قائم کیا تھا، کہاں دفن ہیں؟

جواب: شہزادی معصومہ قمؑ کے روضہ کے احاطے میں۔

سوال: شیخ عبدالکریم حائریؒ موجودہ صدی کی کس مشہور ترین شخصیت کے استادوں میں سے تھے؟

جواب: امام خمینیؒ۔

سوال: مندرجہ ذیل میں سے کون کون سے علماء امام خمینیؒ کے اساتذہ میں شامل تھے؟

جواب: ۱۔✓ آیت اللہ مرزا جواد ملکی تبریزیؒ ۲۔✓ آیت اللہ شاہ آبادیؒ

۳۔✓ شیخ عباس قمیؒ (صاحبِ مفاتیح) ۴۔ آیت اللہ باقر الصدرؒ

سوال: وہ کونسے دو مشہور عالم ہیں جنہیں شریف کے نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

جواب: سید رضیؒ (جنہوں نے نہج البلاغہ کے نام سے مولا علیؑ کے خطبے جمع کیے۔)

سید مرتضیٰؒ (جو عَلم الہدیٰ کے نام سے مشہور ہیں۔)

سوال: سید رضیؒ اور سید مرتضیٰؒ کے مشہور ترین استاد کون تھے؟

جواب: شیخ مفیدؒ۔

سوال: وہ کونسے عالم ہیں جو شہیدِ اوّلؒ کے نام سے مشہور ہیں؟

جواب: محمد ابن جمال الدین مکیؒ۔



سوال: شہیدِ اوّل کی قبر کہاں ہے؟

جواب: انھیں شہید کرنے کے بعد جلا دیا گیا تھا اور راکھ فضا میں بکھیر دی گئی تھی اس لئے اُن کی قبر کہیں نہیں ہے۔

سوال: شہیدِ اوّلؒ کو کس عمر میں شہید کیا گیا؟

جواب: ۵۲ سال کی عمر میں۔

سوال: شہیدِ اوّلؒ کی وہ کونسی کتاب ہے جسے پڑھے بغیر کوئی شخص مجتہد نہیں بن سکتا؟

جواب: لمعہ۔

سوال: شہیدِ محراب کس مشہور عالمِ اخلاق کو کہا جاتا ہے؟

جواب: آیت اللہ شہید عبدالحسین دستغیب شیرازیؒ۔

سوال: قصص العلماء (علماء کے واقعات) کے نام سے سب سے مشہور کتاب کس عالم کی لکھی ہوئی ہے؟

جواب: علامہ تنکابنیؒ۔

سوال: آیت اللہ دستغیبؒ کی سب سے مشہور کتاب کونسی ہے؟

جواب: گناہانِ کبیرہ۔

(جس میں تمام بڑے بڑے گناہوں کی تفصیل بیان کی گئی ہے)

سوال: قم میں کتابوں کی سب سے بڑی اور مشہور لائبریری کس عالم دین نے قائم کی تھی؟

جواب: آیت اللہ مرعشی نجفیؒ۔

سوال : کس کتاب کو قرآن کا بھائی کہا جاتا ہے؟

جواب : نہج البلاغہ کو۔

سوال : ''الغدیر'' کے نام سے مشہور ترین کتاب کس عالمِ دین کی لکھی ہوئی ہے؟

جواب : آیت اللہ ابراہیم امینیؒ ۔

## معلوماتِ عامّہ

سوال : آیت اللہ خامنہ ایؒ کی Official website کونسی ہے؟

جواب : www.leader.ir

سوال : آیت اللہ سیستانیؒ کی Official websites کونسی ہیں؟

جواب : www.rafed.net,www.sistani.org

سوال : رسولؐ اللہ کو ایک تلوار اپنے والد سے ورثے میں ملی تھی اسکا کیا نام ہے؟

جواب : الرّسوب۔

سوال : وہ کونسے غلام تھے جو حضرت خدیجہؑ کی طرف سے رسولؐ اللہ کو ملے تھے؟

جواب : حضرت زید بن حارثہؓ۔

سوال : فتح مکّہ کے بعد خانۂ کعبہ کی چھت پر کس نے اذان دی تھی؟

جواب : حضرت بلال حبشیؓ۔

سوال : جنت البقیع میں دفن ہونے والے انصار میں سب سے پہلے مسلمان کون تھے؟

جواب : حضرت سعد بن زرارہؓ۔



سوال : دین اسلام کا ایک اور مشہور نام کونسا ہے؟

جواب : دین حنیف۔

سوال : حضورؐ کی امامت میں سب سے پہلی نماز جمعہ کس مسجد میں ادا کی گئی؟

جواب : بنی سالم کی ایک مسجد میں جو اب مسجدِ جمعہ کہلاتی ہے۔

سوال : برصغیر پاک و ہند کی پہلی مسجد کا نام بتایئے؟

جواب : کانچ والی مسجد جو انڈیا کے شہر احمد آباد میں ہے۔

سوال : چوری پر ہاتھ کاٹنے کی سزا کس ــــــہ ہجری میں مقرر ہوئی؟

جواب : ۸ھ ہجری

سوال : کافر اگر پانی سے مچھلی کو زندہ پکڑے تو بھی کیا وہ حرام ہوگی؟

جواب: جی نہیں اسکا کھانا جائز ہے۔

سوال : ایران کے صدر محمود احمدی نژاد صدر بننے سے پہلے کس عہدے پر فائز رہ چکے ہیں؟

جواب : صدر بننے سے پہلے وہ تہران شہر کے میئر تھے۔

سوال : آیت اللہ سید علی خامنہ ایؒ کی تاریخ پیدائش کیا ہے؟

جواب : ۱۷ جولائی ۱۹۳۹ء۔

سوال : جنت کے دو اہم چشموں کے کیا نام ہیں؟

جواب : تسنیم اور سلسبیل۔

سوال : آیت اللہ سید علی خامنہ ایؒ کتنے سال تک اسلامی جمہوریہ ایران کے صدر رہے؟

جواب : ۸ سال (۱۹۸۱ء سے ۱۹۸۹ء تک)۔

سوال : ایران کے اسلامی انقلاب کی سالگرہ ہر سال کس تاریخ کو منائی جاتی ہے؟

جواب : ۱۱ فروری۔

سوال : امام خمینیؒ کے حکم پر یوم القدس ہر سال پوری دنیا میں کس دن منایا جاتا ہے؟

جواب : ہر سال ماہِ رمضان کے آخری جمعہ کے دن۔

سوال : توہینِ رسالت کے جرم میں سلمان رشدی کے خلاف قتل کا فتویٰ امام خمینیؒ نے کس سنہ میں دیا؟

جواب : ۱۹۸۹ء میں۔

سوال : وہ امریکی پائلٹ جس نے جاپان پر ۱۹۴۰ء میں ایٹم بم گرائے تھے، اسکا کیا انجام ہوا؟

جواب : وہ سخت نفسیاتی مریض ہو گیا تھا اور بار بار کہتا تھا کہ میں ڈیڑھ لاکھ افراد کا قاتل ہوں۔

سوال : یہودی کس نبی کو خدا کا بیٹا کہتے ہیں؟

جواب : حضرت عزیرؑ۔



# اصحابِ رسولؐ و آئمہؑ

سوال : وہ کونسے صحابیٔ رسولؐ ہیں جن کا نام قرآن مجید میں آیا ہے؟

جواب : حضرت زید بن حارثہؓ (سورۂ احزاب آیت ۳۷)

سوال : رسول اللہؐ کے پاس حضرت جبرائیلؑ کس صحابی کی شکل میں آتے تھے؟

جواب : حضرت وحیہؑ کلبی کی شکل میں۔

سوال : شیخ الاسلام کس صحابیٔ رسولؐ کو کہا جاتا ہے؟

جواب : حضرت ابوذر غفاریؓ۔

سوال : اسلام کے سب سے کم عمر سپاہ سالار کون تھے؟

جواب : حضرت اسامہ بن زیدؓ۔

سوال : اصحابِ صفّہ کو یہ نام کیوں دیا گیا؟

جواب : کیونکہ گھر بار نہ ہونے کی وجہ سے یہ اصحاب مسجد نبوی کے ایک چبوترے پر رہا کرتے تھے۔

سوال : صحیفہ سے کیا مراد لیا جاتا ہے؟

جواب : وہ چھوٹی کتابیں جو چار بڑی الہامی کتابوں کے علاوہ دوسرے پیغمبروں پر نازل ہوئیں۔

سوال : حضرت عیسیٰؑ پر کتنے لوگ ایمان لائے تھے؟

جواب : ۱۲۔

سوال : آخری حج میں رسولؐ اللہ کے سر کے بال مونڈنے کا اعزاز کس صحابی کو ملا؟

جواب : حضرت معمّر بن عبداللہؓ ۔

سوال : مولا علیؑ کے وہ کونسے بیٹے تھے جن کی کنیت ابوالفضل تھی؟

جواب : حضرت عباس علمدارؑ ۔

## پیغمبرؐ اسلام و آئمّہ معصومینؑ

سوال : رسولؐ اللہ کے وہ کونسے نواسے تھے جنھیں زہر دے کر شہید کیا گیا؟

جواب : امام حسنؑ۔

سوال : حضرت جعفر طیارؓ اور حضرت علیؑ کا آپس میں کیا رشتہ تھا؟

جواب : دونوں سگے بھائی تھے۔

سوال : رسولؐ اللہ نے انتقال سے پہلے آخری دنیاوی عمل کونسا انجام دیا تھا؟

جواب : مسواک کی تھی۔

سوال : رسولؐ اللہ کے انتقال کے بعد اہل بیتؑ میں سب سے پہلے کس شخصیت کی شہادت ہوئی؟

جواب : حضرت فاطمہ زہراؑ۔

سوال : روایات میں رسولؐ اللہ کے اپنی حیاتِ طیبہ میں کتنی بار بیمار ہونے کا تذکرہ ملتا ہے؟

جواب : ۳ بار۔



سوال : بیماری کے دوران رسولؐ اللہ نے کتنے دینار صدقہ کئے تھے؟

جواب : ۷ دینار۔

سوال : رسولؐ اللہ کی پیدائش عیسوی کیلنڈر کے لحاظ سے کس تاریخ کو ہوئی؟

جواب : ۲۶ اپریل A.D ۵۷۰ء۔

سوال : عمر کے لحاظ سے امام حسنؑ، امام حسینؑ سے کتنے بڑے تھے ؟

جواب : دس ماہ اٹھارہ دن ۔

سوال : قیامت کے میدان میں کس معصومؑ کی آمد پر سب کو آنکھیں بند کرنے کا حکم ہوگا؟

جواب : جب حضرت فاطمہ زہراؑ کی سواری آئے گی۔

## مقدّس مقامات

سوال : بیت المقدّس کا عبرانی زبان میں کیا نام ہے؟

جواب : یروشلم۔

سوال : کونسی مسجد ہے جس کے متعلق مشہور ہے کہ اُسکی حدود امامِ زمانہؑ نے مقرر کی تھیں؟

جواب : مسجد جمکران۔

سوال : مسجد جمکران شہر قم سے کتنی دور ہے؟

جواب : چھ کلومیٹر۔

سوال : مسلم دنیا کا سب سے بڑا قبرستان کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : وادی السّلام جو نجف اشرف میں ہے۔

سوال : کاظمین میں ہمارے کونسے دو اماموں کے روضے ہیں؟

جواب : ۱۔ امام موسیٰ کاظمؑ ۲۔ امام محمد تقیؑ ۔

سوال : وہ کونسی سرزمین ہے جو کسی کے دفن ہونے سے پہلے ہی زیارت گاہِ ملائکہ بن گئی تھی؟

جواب : زمینِ کربلا۔

سوال : وہ کونسی سرزمین ہے جس کے متعلق جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اسکی حرمت جنت سے بھی زیادہ ہے؟

جواب : زمینِ کربلا۔

## تقلید کے احکام

سوال : مجتہد اگر اپنا فتویٰ تبدیل کردے تو کیا اس کے پہلے فتویٰ کے مطابق عمل ہوسکتا ہے؟

جواب : جی نہیں۔

۱۔ جو مجتہد نہ ہو اس کے لیے فتویٰ دینا حرام ہے۔ [✓]

۲۔ غیر مجتہد کے لئے عدالت لگا کر فیصلے کرنا حرام ہے۔ [✓]

۳۔ مجتہد کا فتویٰ حاصل کرنے کے چار طریقے ہیں ۔ [✓]

۴۔ جس مجتہد کی تقلید کی جاتی ہے اُسے مرجع تقلید کہتے ہیں۔ [✓]



۵۔ مجتہد کے انتقال کے ساتھ ہی اس کے تمام وکیلوں کی وکالت ختم ہو جاتی ہے۔ [✓]

۶۔ اگر کوئی شخص کچھ اسلامی علوم میں کتنا ہی ماہر کیوں نہ ہو اگر وہ مجتہد نہیں ہے تو اسکی تقلید نہیں ہوسکتی۔ [✓]

۷۔ اگر مجتہد کی توضیح المسائل نامی کتاب نہ ہو تو اسکی تقلید نہیں ہوسکتی۔ [✕]

۸۔ اگر کوئی مسئلہ کسی حدیث یا اخلاقیات کی کتاب میں لکھا ہوا ملے تو اس پر عمل کرنے کیلئے اپنے مجتہد کا فتویٰ معلوم کرنا ضروری ہے۔ [✓]

## نجاسات و مطہرات

۱۔ مچھر کا ذاتی خون اگر ہمارے کپڑے پر لگ جائے تو وہ پاک ہے۔ [✓]

سوال : اگر مچھر کا خون سمجھتے ہوئے اِسی کپڑے میں نماز پڑھ لے اور بعد میں معلوم چلا کہ وہ ہمارا ہی خون تھا تو ایسی نماز کا کیا حکم ہے؟

جواب : وہ نماز صحیح ہے۔

۲۔ پرفیوم اور عطر میں جو الکحل ہوتا ہے وہ پاک ہے۔ [✓]

۳۔ اگر زخم کا خون کسی کپڑے پر انگوٹھے کی پور سے کم لگا ہو تو اس نجس کپڑے میں بھی نماز ہوجاتی ہے اور اتنی کم مقدار نماز میں معاف ہے۔ [✓]

سوال : اگر ہم حالتِ سفر میں ہوں اور لباس نجس ہو جائے تو نماز کیسے انجام دیں؟

جواب : اسے تبدیل کریں یا پاک کریں۔

۳۔ نمازی کے لباس پر اپنے ہی کسی خون کا معمولی سا spot ہو تو وہ پاک شمار ہوگا۔ [✗]

۴۔ دانتوں سے اگر خون آرہا ہو تو اِسے نگلنے کی اجازت ہے۔ [✗]

۵۔ حلال گوشت جانور کو ذبح کرتے وقت جو خون نکلتا ہے وہ سب پاک ہے۔[✗]

۷۔ گلی کوچوں میں کھڑے ہوئے پانی کو حالتِ شک میں پاک سمجھا جائے گا۔[✓]

۸۔ بیت الخلاء میں سر ڈھانپ کر بیٹھنا شرعاً زیادہ بہتر ہے۔ [✓]

## وضو و غسل

۱۔ کسی کام کے پورا ہونے کے لئے وضو کرنے کی منّت بھی مانی جاسکتی ہے۔[✓]

۲۔ قرآن کے اُردو ترجمے کو بھی بغیر وضو ہاتھ نہیں لگایا جاسکتا۔ [✗]

۳۔ کسی مُردہ حیوان کو چھونے سے بھی غسل مسِ میّت واجب ہو جاتا ہے۔[✗]

۴۔ کسی مومن کی میّت کو کوئی غیر شیعہ مسلمان بھی غسل دے سکتا ہے۔ [✗]

۵۔ اگر ہاتھ پر کوئی دوا لگی ہوئی ہو، جو چھوٹ نہ رہی ہو تو وہ جبیرہ کے حکم میں ہے۔[✓]

## نماز

۱۔ آقائے خامنہ ایؒ اور آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں اگر مرحوم باپ نے لاپرواہی میں جتنے نماز روزہ قضا کئے تھے ان کی قضا کرنا بڑے بیٹے پر واجب نہیں ہے۔ [✓]

۲۔ قضا نماز، باجماعت بھی پڑھی جاسکتی ہے۔ [✓]



۳۔ بڑا بیٹا اگر دیگر بہنوں سے چھوٹا بھی ہو تب بھی اُس پر مرحوم باپ کی قضا نمازیں ادا کرنا ضروری ہیں۔ [✓]

۴۔ بڑا بیٹا اگر باپ کی موت کے وقت نابالغ تھا تو اب بالغ ہو کر اس پر باپ کی قضا نمازیں واجب نہ ہوں گی۔ [✓]

۵۔ آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں بڑا بیٹا چاہے تو باپ کے قضا روزے ادا کرے یا اسکی جگہ فدیہ دے دے، اسے اختیار ہے۔ [✓]

۶۔ اگر مرد کسی مرحوم عورت کی قضا نمازیں پڑھنا چاہے تو اس کے لئے ضروری ہے کہ وہ قرأت میں عورتوں کی ذمہ داری کے مطابق نماز پڑھے۔ [✗]

۷۔ مستحب ہے کہ نابالغ لیکن سمجھدار بچے کو قضا نماز پڑھنے پر بھی آمادہ کیا جائے۔ [✓]

۸۔ اگر نماز قضا ہو جائے تو بہتر ہے کہ جتنی جلد ہو سکے اسکو ادا کرلے لیکن فوراً پڑھنا واجب نہیں ہے۔ [✓]

۹۔ مستحب ہے کہ مسافر ہر قصر نماز پڑھنے کے بعد ۳۰ مرتبہ تسبیحات اربعہ پڑھا کرے۔ [✓]

۱۰۔ اگر بڑے بیٹے کو شک ہو کہ کوئی قضا نماز اس کے باپ کے ذمّہ تھی یا نہیں تو پھر اس پر کچھ بھی واجب نہیں ہے۔ [✓]

# روزہ

۱۔ اگر کافر مسلمان ہوجائے تو پچھلے روزوں کی قضا کرنا ضروری نہیں ہے۔ [✓]

۲۔ مسافر کو سفر میں روزہ نہیں رکھنا چاہیئے البتہ اگر رکھ لے تو گناہ نہیں ہے۔ [✗]

۳۔ رمضان میں روزے سے بچنے کے لئے سفر کرنا مکروہ ہے۔ [✓]

۴۔ جس پر خود اپنے قضا روزے باقی ہوں وہ اپنے مرحوم والدین کی طرف سے روزے نہیں رکھ سکتا۔ [✗]

۵۔ اگر رمضان کا قضا روزہ نمازِ ظہر کے بعد توڑ دیا جائے تو یہ جائز نہیں ہے اور کفّارہ دینا ہوگا۔ [✓]

۶۔ رمضان کے قضا روزے انجام دینے میں ترتیب کا خیال رکھنا واجب نہیں ہے۔ [✓]

۷۔ روزے میں اگر بھولے سے کچھ کھا پی لیا جائے تو روزہ باطل ہوجاتا ہے۔ [✗]

۸۔ ۱۰ محرّم کو روزہ رکھنا مکروہ ہے۔ [✓]

۹۔ حالتِ روزہ میں جو لباس پہن رکھا ہوا اُسے تر کرنا مکروہ ہے۔ [✓]

۱۰۔ حالتِ روزہ میں منہ کو ٹھنڈا کرنے کے لئے کلّی کرنا بھی مکروہ ہے۔ [✓]

۱۱۔ جو شخص جان بوجھ کر روزہ نہ رکھے اُسے ایک روزہ کی قضا کے علاوہ ۶۰ روزے بطور کفّارہ الگ سے رکھنے ضروری ہیں۔ [✓]

۱۲۔ مستحب روزہ جب چاہیں توڑ سکتے ہیں اور کوئی گناہ نہ ہوگا۔ [✓]



۱۳۔ اگر کوئی شخص کئی سال تک روزوں کا کفّارہ ادا نہ کرے تو ہر سال اس میں اضافہ ہوتا چلا جاتا ہے۔ [✗]

۱۴۔ اگر کوئی شخص کسی مجبوری یا تکلیف کی وجہ سے روزہ افطار کرے تو اس پر قضا تو ضروری ہے لیکن کفّارہ ضروری نہیں ہے۔ [✓]

۱۵۔ مستحب روزہ رکھ کر اسکا ثواب کسی بھی زندہ یا مُردہ مومن کو ہدیہ کیا جاسکتا ہے۔ [✓]

# حج کے مسائل

۱۔ اگر کسی کو کوئی دوسرا شخص واجب حج کروادے تو اگر اس کے پاس بعد میں پیسہ آجائے تب بھی اسے دوبارہ حج پر جانا ہوگا۔ [✗]

۲۔ اگر کوئی شخص حج واجب ہونے کے بعد کوتاہی کرے اور نہ جائے تو اگلے سالوں میں خواہ کتنی بھی زحمت ہو اُسے حج پر جانا ضروری ہے۔ [✓]

۳۔ حالتِ احرام میں مرد جتنے سِلے ہوئے کپڑے پہنے گا اتنے ہی کفّارے اسے دینا ہوں گے۔ [✓]

۴۔ عورتوں کے لئے حالتِ احرام میں سِلے ہوئے کپڑے پہننا جائز ہیں۔ [✓]

۵۔ احرام کے کپڑوں کا سفید ہونا واجب ہے۔ [✗]

۶۔ حج کے بعض کفّاروں میں حرم کے کبوتروں کو دانہ ڈالنا بھی شامل ہے۔ [✓]

۷۔ خانۂ کعبہ کا طواف کرتے ہوئے کچھ کھانا پینا جائز نہیں ہے۔ [✗]

۸۔ خانۂ کعبہ کے سامنے گول دیوار حجر اسماعیلؑ کے نیچے، حضرت اسماعیلؑ اور حضرت حاجرہؑ کی قبریں ہیں۔ [✓]

۹۔ حالتِ احرام میں مَردوں کے لئے موزے پہننا جائز ہے۔ [✗]

۱۰۔ سعی کے معنی صفا پہاڑی سے مروہ پہاڑی کے درمیان سات چکر لگانا ہیں۔ [✓]

# خمس

۱۔ بے نمازی سیّد کو سہمِ سادات نہیں دیا جائے ۔ [✓]

۲۔ عورت کو جو مہر شوہر کی طرف سے ملتا ہے اُس پر بھی خمس دینا ضروری ہے۔ [✗]

۳۔ عام گھریلو اخراجات مثلاً بجلی و گیس کے بل وغیرہ کا خمس دینا بھی ضروری ہے۔ [✗]

۴۔ جس چیز پر خمس ادا نہ کیا گیا ہو اُسکا خمس نکالے بغیر استعمال کرنا جائز نہیں ہے۔ [✓]

۵۔ جو خمس نہ نکالتا ہو اسکی طرف سے کوئی دوسرا خمس نکال دے تو بھی کافی نہیں ہے۔ [✓]

۶۔ مستحق سیّد کو اس کے سال کے اخراجات سے زیادہ سہمِ سادات نہیں دیا جاسکتا۔ [✓]

۷۔ خمس واجب ہونے کے بعد اسے فوراً نکالنا ضروری ہے۔ [✓]

۸۔ جس مکان میں انسان رہائش پذیر ہو اُسکا خمس دینا واجب نہیں ہے۔ [✓]



۹۔ اگر کوئی جائے نماز ایک سال تک بغیر استعمال پڑی رہے تو اسکا خمس دینا ضروری نہیں ہے۔ [✗]

۱۰۔ اگر کفن خریدے ہوئے سال سے زائد ہو جائے تو اسکا خمس ادا کرنا بھی ضروری ہے۔ [✓]

# قرآن

سوال : قرآن میں کس پیغمبر کا ذکر سب سے زیادہ تفصیل سے بیان ہوا ہے؟

جواب : حضرت موسیٰؑ۔

سوال : اگر انسان بڑے بڑے گناہ نہ کرے تو قرآن میں خدا نے اسکا کیا فائدہ بتایا ہے؟

جواب : خدا اس کے تمام چھوٹے گناہوں کو بھی معاف کردے گا۔

سوال : سورۂ فرقان میں پروردگار نے توبہ، ایمان اور نیک اعمال ادا کرنے کا کیا فائدہ بیان کیا ہے؟

جواب : خدا ان کی تمام بُرائیوں کو نیکیوں میں تبدیل کردے گا۔

سوال : قرآن کا وہ کونسا سورہ ہے جس کی ہر آیت میں لفظ ''اللہ'' ہے ؟

جواب : سورۃ مجادلہ ۔

سوال : سورۂ کوثر کس عظیم خاتون کی شان میں نازل ہوا ؟

جواب : شہزادی فاطمۃ الزہراؑ ۔

سوال : تسمیہ کسے کہتے ہیں؟

جواب : بسم اللّٰہ الرّحمن الرّحیم۔

سوال : استعاذہ کسے کہتے ہیں؟

جواب : اعوذباللّٰہ من الشّیطان الرّجیم ۔

سوال : قرآن کی کس آیت کوآیات کا سردار کہا جاتا ہے؟

جواب : آیت الکرسی کو ۔

سوال : وہ کونسی آیت ہے جو ایک ہی سورہ میں ۳۱ بار ذکر ہوئی ہے؟

جواب : فبایّ الآء ربّکما تکذّبٰن۔(سورۂ رحمٰن)

سوال : قرآن میں سب سے بہترین لباس کسے قرار دیا گیا ہے؟

جواب : تقویٰ کے لباس کو۔

سوال : وہ کونسی نماز ہے جس میں قرآن کی کسی سورہ کی تلاوت نہیں ہوتی ؟

جواب : نمازِ جنازہ۔

## اخلاقیات

سوال : یہ قول کس امام معصومؑ کا ہے کہ جب لوگ کسی نئے گناہ کا ارتکاب کرتے ہیں تو خدا ان کو کسی نئی مصیبت میں مبتلا کردیتا ہے؟

جواب : امام علی رضاؑ ۔



سوال : امام محمد باقرؑ نے کن ۳ خصلتوں کے متعلق فرمایا ہے کہ وہ اسوقت تک نہ مرے گا جب تک اُن کی دنیا ہی میں سزا نہ دیکھ لے؟

جواب : ۱۔ ظلم ۲۔ رشتہ داروں کے حق کو ادا نہ کرنا ۳۔ جھوٹی قسم کھانا۔

سوال : چھٹے امامؑ نے نمازِ شب پڑھنے سے محرومی کا کیا سبب بیان کیا ہے؟

جواب : گناہ کرنے کی وجہ سے۔

سوال : وہ کونسے گناہ ہیں، جن کی وجہ سے دعائیں قبول نہیں ہوتیں؟

جواب : ۱۔ نمازوں کو قضا کرکے پڑھنا ۲۔ بدزبانی کرنا اور گالیاں دینا

سوال : وہ کونسے گناہ ہیں جو عمر کو کم کردیتے ہیں؟

جواب : ۱۔ جھوٹی قسم کھانا ۲۔ رشتہ داروں سے قطع تعلق کرنا

سوال : امام جعفر صادقؑ نے یہ عذاب کس کے لئے بیان کیا کہ اُس کے سر پر کھولتا ہوا پانی ڈالا جائے گا؟

جواب : قابیل کے لئے۔

سوال : امام جعفر صادقؑ نے اُس گھر میں جہاں گانا بجانا ہو، کن دو مصیبتوں کا ذکر کیا ہے؟

جواب : ۱۔ وہاں دعا قبول نہیں ہوتی

۲۔ اس گھر میں رہنے والے ناگہانی موت سے محفوظ نہیں رہ سکتے۔

سوال : رسولؐ اللہ نے کس عمل کے متعلق فرمایا ہے کہ اس کو کرنے والا قیامت کی ہولناکیوں اور گھبراہٹ سے محفوظ رہے گا؟

جواب : جو دوسروں کی پریشانی دُور کرے۔

سوال : رسولؐ اللہ کے قول کے مطابق بچھو کونسا جانور ہے؟

جواب : یہ مسخ شدہ ہے، یہ وہ شخص تھا جو چغل خور تھا اور لوگوں کے درمیان لگائی بجھائی کر کے ان میں دشمنی پیدا کرتا تھا۔

سوال : قیامت کا ایک دن کتنے سال کے برابر ہوگا؟

جواب : پچاس ہزار سال کے برابر۔

سوال : وہ کونسی محفل ہے جس کو یاد کر کے قیامت کے دن لوگ سخت افسوس کر رہے ہونگے؟

جواب : جس میں خدا اور محمدؐ وآلِ محمدؑ کا ذکر نہ کیا جائے۔

سوال : رسولؐ اللہ نے کس عمل کو خدا کی تعظیم کی طرح قرار دیا ہے؟

جواب : کسی بوڑھے شخص کی تعظیم کرنا۔

سوال : میدانِ قیامت میں وہ کونسے لوگ ہوں گے جو آگ کا بنا ہوا لباس پہنے ہوئے ہوں گے؟

جواب : فخر و غرور کرنے والے۔



سوال : رسولؐ اللہ نے یہ عذاب کس شخص کے لئے بتایا کہ قیامت کے دن اس کی گردن میں زنجیر ڈالی جائے گی اور پھر اسے جہنّم میں ڈالا جائے گا؟

جواب : جو کسی نامحرم عورت سے ہاتھ ملائے۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جس کی کثرت سے تلاوت کرنے والا قیامت کے دن امام محمد تقیؑ کے ساتھ ہوگا؟

جواب : سورۂ قدر۔

سوال : روزِ قیامت رسولؐ اللہ سے کونسی شخصیت سب سے پہلے مصافحہ کرے گی؟

جواب : حضرت علیؑ۔

سوال : قیامت کے دن گانا بجانے والے افراد کس حالت میں آئیں گے؟

جواب : یہ اندھے، گونگے اور بہرے ہو کر آئیں گے اور ان کے سروں پر آلاتِ موسیقی سے مار پڑ رہی ہوگی۔

سوال : رسولؐ نے یہ عذاب کس کے لئے بیان کیا ہے کہ قیامت کے دن خدا اسکی ہڈیاں بکھیر کر رکھ دے گا؟

جواب : جو کسی مسلمان کے منہ پر طمانچہ مارے۔

سوال : اگر کوئی شخص کسی کا ایک روپیہ بھی زبردستی لے لے تو قیامت میں اس کو کیا نقصان اٹھانا ہوگا؟

جواب : اس کے نامۂ اعمال سے ۷۰۰ قبول شدہ نمازیں کاٹ کر دوسرے شخص

کے نامۂ اعمال میں منتقل کردی جائینگی۔

سوال : کسی مومن بھائی سے نیکی کرنا امام صادقؑ نے کس سے نیکی کرنے کے برابر ثواب قرار دیا ہے؟

جواب : رسولؐ اللہ سے۔

سوال : قیامت کے دن امام جعفر صادقؑ کے قول کے مطابق سب سے پہلے کس چیز کا ثواب ملے گا؟

جواب : پانی پلانے کا ثواب۔

سوال : میدانِ قیامت میں کس سورہ کی زیادہ تلاوت کرنے والا حضرت علیؑ کے ساتھ ہوگا؟

جواب : **سورۂ والعا دیات۔**

سوال : قرآن کا وہ کونسا سورہ ہے جس کی کثرت سے تلاوت کرنے والا قیامت کے دن امام حسینؑ کے ساتھ ہوگا؟

جواب : **سورۂ والفجر۔**

سوال : وہ کونسی عورتیں ہوں گی جو میدانِ قیامت میں حضرت فاطمۃؑ زہرا کے ساتھ ہوں گی؟

جواب : وہ عورتیں جو غربت میں بھی اپنے شوہر کے ساتھ گذارہ کرلیں اور وہ عورتیں جو شوہر کی بداخلاقی پر صبر کریں۔



# محرّم الحرام

سوال : پہلی محرّم کے روزے کا کیا ثواب ہے؟

جواب : پورے سال کار خیر انجام دینے کے برابر ہے۔

سوال : جو شخص محرّم کی نو تاریخ کو پانی پلائے اس کا کیا ثواب ہے؟

جواب : جیسے اس نے امام حسینؑ کے لشکر کو پانی پلایا ہو۔

سوال : امام حسینؑ کا پاک و پاکیزہ سر کس ظالم نے جسمِ اقدس سے الگ کیا؟

جواب : شمر ملعون۔

سوال : امام حسینؑ نے کتنے حج کیۓ ؟

جواب : ۲۵ ۔

سوال : عاشور کے دن بہترین عمل کیا ہے؟

جواب : غمِ امام حسینؑ میں گریہ کرنا۔

سوال : امام زمانہؑ نے امام حسینؑ پر جو مرثیہ پڑھا وہ کس نام سے مشہور ہے؟

جواب : زیارتِ ناحیّہ۔

سوال : ۹ محرّم کا دن کیا کہلاتا ہے؟

جواب : روزِ تاسوعا۔

سوال : حضرت یوسفؑ قیدخانے سے کس تاریخ کو آزاد ہوئے؟

جواب : تین محرّم۔

سوال : حضرت زکریاؑ کی دعا کب قبول ہوئی؟

جواب : یکم محرّم کو۔

سوال : ۲۵ محرّم کو کون سے امامؑ کی شہادت ہوئی؟

جواب : امام زین العابدینؑ۔

سوال : امام زین العابدینؑ کی دعاؤں پر مشتمل کتاب کس نام سے مشہور ہے؟

جواب : صحیفۂ کاملہ۔

سوال : کربلا کے تین نام اور بتائیں؟

جواب : نینوا ، غادریہ ، شطُّ الفُرات۔

سوال : امام حسینؑ کربلا میں کونسی محرّم کو پہنچے؟

جواب : ۲ محرّم۔

سوال : کربلا کا سب سے کمسن شہید کون ہے؟

جواب : حضرت علی اصغر علیہ السلام۔

سوال : امام حسینؑ اور حضرت قاسمؑ کا آپس میں کیا رشتہ تھا؟

جواب : چچا بھتیجے کا۔

سوال : کربلا میں امام حسنؑ کی طرف سے کس نے قربانی دی؟

جواب : حضرت قاسمؑ نے۔



سوال : حضرت عبداللہ نے امام حسینؑ پر اپنے کون سے بیٹے قربان کیئے؟

جواب : شہزادۂ عون علیہ السلام و شہزادۂ محمد علیہ السلام۔

سوال : کربلا کے سب سے بوڑھے شہید کون تھے؟

جواب : حضرت حبیب ابن مظاہرؓ۔

سوال : امام حسینؑ کے گھر والوں پر کب پانی بند کیا گیا؟

جواب : ۷ محرّم۔

سوال : ''ھل من ناصرٍ ینصرنا'' کی آواز کربلا میں کس نے بلند کی؟

جواب : امام حسینؑ نے۔

سوال : شہزادی زینبؑ نے جس مقام پر کھڑے ہو کر اپنے بھائی کو شہید ہوتے ہوئے دیکھا اُسے کیا کہتے ہیں؟

جواب : تِلّۂ زینبیہ۔

سوال : امام حسینؑ سے کس نے بیعت مانگی؟

جواب : یزید ملعون نے۔

سوال : کوفہ کا گورنر کون تھا؟

جواب : ولید بن عقبہ۔

سوال : امام حسینؑ کی تین ازواج کے نام بتائیں ؟

جواب : بی بی امّ ربابؑ ، بی بی شہر بانوؑ ، بی بی امّ لیلیٰؑ ۔

سوال : امام حسینؑ کی وہ کون سی زوجہ ہیں جن کی ایک اولاد کربلا میں قربان ہوئی اور دوسری زندانِ شام میں؟

جواب : بی بی اُمِّ ربابؑ۔

سوال : امام حسینؑ کے چند اصحاب کے نام بتائیں جو کربلا میں شہید ہوئے؟

جواب : ۱۔ مسلم بن عوسجہؓ ۲۔ نافع بن ہلالؓ ۳۔ حنظلہ بن اسعدؓ ۴۔ جونؓ ۵۔ سیف بن حارثؓ ۶۔ مالک بن عبدؓ ۷۔ حُر بن یزید ریاحیؓ۔

سوال : حضرت اُمّ البنینؑ کے کون سے چار بیٹے کربلا میں شہید ہوئے؟

جواب : ۱۔ حضرت عباسؑ ۲۔ عبداللہؓ ۳۔ جعفرؓ ۴۔ عثمانؓ۔

سوال : یزیدی فوج کے اُس مشہور سپہ سالار کا نام بتائیں جو روزِ عاشور امام حسینؑ کی فوج میں شامل ہوگئے ؟

جواب : حضرت حُرؑ

سوال : واقعۂ کربلا کے بعد کربلا کے سب سے پہلے زائر کون تھے؟

جواب : حضرت جابر بن عبداللہ انصاریؒ۔

سوال : امام حسینؑ کی فوج کے علمبردار کون تھے؟

جواب : حضرت عباسؑ۔

سوال : شریکۃ الحسینؑ کس عظیم خاتون کو کہا جاتا ہے؟

جواب : بی بی زینبؑ۔



سوال : شام کے حاکم کا کیا نام تھا؟

جواب : یزید ابن معاویہ۔

سوال : حضرت علی اصغرؑ کے گلے پر کس نے تیر مارا؟

جواب : حُرملا لعین۔

سوال : امام حسینؑ اور اُن کے اصحابؓ نے عاشور کی رات کس طرح گزاری؟

جواب : عبادت میں۔

سوال : سیّدالشّہداء حضرت حمزہؓ کے علاوہ اور کسے کہا جاتا ہے؟

جواب : امام حسینؑ کو۔

سوال : امام زین العابدینؑ واقعۂ کربلا کے بعد کتنے سال مسلسل گریہ کرتے رہے؟

جواب : ۳۴ سال۔

سوال : امام حسینؑ کے قاتلوں سے کس نے بدلا لیا تھا؟

جواب : امیر مختار ثقفیؒ۔

سوال : امام حسینؑ کی شہادت کے بعد ان کے گھر والوں کے ساتھ کیسا سلوک کیا گیا؟

جواب : رسن باندھ کر قیدی بنا کر کوفہ و شام لے کر گئے۔

سوال : حضرت مسلم بن عقیلؑ کب شہید ہوئے ؟

جواب : ۹ ذی الحجۃ ۶۰ھ

سوال : امام حسینؑ نے کربلا کے لیے سفر کب شروع کیا؟

جواب : ۲۸ رجب۔

سوال : امام حسینؑ نے کربلا کی سرزمین کس قبیلے سے خریدی؟

جواب : قبیلہ بنی اسد۔

## عظیم کلمات

الفاظ اکثر اس بات کی دلیل ہوتے ہیں کہ ہم کیا سوچ رہے ہیں؟ عظیم جملے، کردار کی پہچان کراتے ہیں۔ امام حسینؑ کے اصحابؓ بہت بہادر تھے۔ کیا آپ جانتے ہیں کہ جب امام حسینؑ نے انہیں کربلا چھوڑ کر جانے کے لیے کہا تو انہوں نے کیا جواب دیا؟

**حبیبؓ ابن مظاہر**

اگر ہم نے آپ کو بچانے کی خاطر اپنی زندگی قربان کی تو یہی ہماری کامیابی ہے۔

**مسلمؓ ابن عوسجہ**

یہ ہمارے لیے ممکن نہیں کہ آپ کو چھوڑ دیں میں اپنے نیزے کو دشمنوں کے سینوں میں توڑ دوں گا میں آپ کے قدموں پر جان نچھاور کر دوں گا۔



**زہیرؓ ابن قین**

میری خواہش ہے کہ میں قتل کیا جاؤں، آپ کی جان بچ جائے۔ اگر مجھے دوبارہ زندہ کیا جائے اور پھر قتل کیا جائے، اگر ایسا ہزار مرتبہ بھی کیا جائے تب بھی ہم جدا نہ ہونگے۔

**سعیدؓ ابن عبداللہ**

خدا کی قسم! اگر ہمیں یقین ہو کہ ہم ستّر (۷۰) مرتبہ قتل ہونگے ہر مرتبہ جلائے جائیں گے اور ہماری خاک ہوا میں اڑائی جائے گی اسکے بعد بھی ہمیں زندہ کیا جائے اور قتل کیا جائے تب بھی حسینؑ ہم آپ کو نہ چھوڑیں گے۔

**شہزادۂ قاسمؑ**

چچا جان ! موت میرے نزدیک شہد سے زیادہ شیریں ہے

اگر آپ وہاں موجود ہوتے تو آپ کیا کہتے۔ ؟؟؟

؟

؟

الگ صفحے پر لکھ کر جمع کرائیں۔

## Creative Writing

فرض کریں کہ واقعہ کربلا کی طرح ایک اور جنگ ہمارے زمانے میں ہو اور امام زمانہ ؑ کا قاصد امامؑ کا پیغام لیکر آئے جس میں ہمیں دعوت دی گئی ہو کہ آیئے اور امامؑ کے سپاہی بن جایئے۔



اگر ایسا پیغام آپ کیلیئے آئے تو آپ کا جواب کیا ہوگا ؟

اے میرے محبّ شیعوں !!!!

یہ جنگ کا وقت ہے، میں چاہتا ہوں کہ اسلام کو بچانے کے لیئے دشمنوں سے جنگ کرنے میں آپ میرا ساتھ دیں۔اُمید کرتا ہوں کہ آپ میرا ضرور ساتھ دیں گے ممکن ہے اب بہت جلد ہماری ملاقات مکّہ میں ہو اور آپ میرے ساتھ ہوں۔

جواب دیتے وقت اُس وقت کو یاد کریں جب جناب حبیبؓ ابن مظاہر کے پاس امام حسینؑ کا خط آیا تھا اور انہوں نے جواب دیا تھا۔



## کیا آپ کو معلوم ھے ......؟

☆...... ولادتِ امام حسین علیہ السلام سے پہلے بھی مجلسِ حسینؑ ہوتی رہی ہے۔

۱۔ جناب آدمؑ نے عرفات میں پنجتنِ پاکؑ کا واسطہ دیکر دعا کی تو نامِ حسینؑ پر آنسو نکل آئے اور جبرائیلؑ نے مصائب بیان کیئے۔

۲۔ شبِ معراج جنت میں حوریہ نے مصائب بیان کیئے اور رسولؐ سماعت فرماتے رہے۔

۳۔ جناب آدمؑ سرزمین کربلا سے گذرے تو ٹھوکر کھانے پر پیروں سے خون جاری ہوا اور وحیٔ الٰہی آئی کہ یہ ارضِ کربلا ہے اور آدمؑ روئے۔

۴۔ جناب نوحؑ کی کشتی کو جھٹکا لگا تو ارشادِ قدرت ہوا کہ سفینہ ارضِ کربلا سے گذر رہا ہے اور جناب نوحؑ روئے۔

۱۔ جناب مسلم ابن عقیلؑ نے کوفہ میں مندرجہ ذیل افراد میں سے کس کے گھر پر قیام کیا۔

۱۔ مختارؓ ۲۔ حبیب ابن مظاہرؓ

۳۔ مسیّبؓ ۴۔✓ ہانی ابن عروہؓ

۲۔ مدینہ کے گورنر ولید بن عقبہ نے یزید کے حکم سے امامؑ سے بیعت کا مطالبہ کیا۔ [✓]

۳۔ روزِ عاشور خیامِ حسینیؑ کی طرف پہلا تیر عمر سعد نے چلایا تھا ۔ [✓]

۴۔ جناب مسلم ابن عقیلؑ امام حسینؑ کے چچازاد بھائی تھے۔ [✓]

۵۔ کربلا میں حضرت قاسمؑ کے علاوہ امام حسنؑ کے ایک اور بیٹے
جنابِ عبداللہؑ بھی شہید ہوئے ۔ [✓]

سوال : جب امام حسینؑ اپنے خاندان کے افراد کے ساتھ مدینہ سے مکّہ آئے تو ان کے کون سے بھائی مدینہ میں ہی رہ گئے تھے؟

جواب : محمد بن حنفیہؒ۔

سوال : امام حسینؑ جب مدینہ سے مکّہ روانہ ہوئے تو انہوں نے کس کے نام وصیّت نامہ لکھا؟

جواب : اپنے بھائی محمد بن حنفیہؒ کے نام۔

سوال : مندرجہ ذیل کلمات کس شخصیت کی کون سی تحریر کے ہیں؟

"میرے قیام کا مقصد نہ زیادتی ہے نہ سرکشی اور نہ ہی نفسانیت پر مبنی ہے میرا یہ مقصد نہیں کہ فساد پھیلاؤں یا کسی پر ظلم کروں۔ میں تو اپنے نانا کی اُمّت کی اصلاح کے لیے نکلا ہوں اور اپنے نانا اور اپنے والد کی سیرت کی پیروی کر رہا ہوں۔"

جواب : امام حسینؑ کا وصیّت نامہ محمد بن حنفیہؒ کے نام کے یہ کلمات ہیں۔

۶۔ غمِ حسینؑ میں گریہ کا اہتمام کرنا اور پیسہ خرچ کرنا خلاف شریعت نہیں ہے۔[✓]



۷۔ ایّامِ حج اور میدانِ منیٰ میں گریہ کرنا منافیٔ حج و مناسک و اعمالِ حج ہے۔[✗]

سوال : امام حسینؑ نے ۶۰ھ میں حج کو عمرے سے کیوں بدلا؟

جواب : یزید کے سپاہی حاجیوں کے بھیس میں امامؑ کے قتل کے درپے تھے اس لئے امامؑ نے حج کو عمرے سے بدل کر عراق کا رُخ کیا تا کہ حُرمتِ خانۂ خدا زائل نہ ہو۔

۸۔ امام حسینؑ کے مؤذّن "حجاج بن مسروق" تھے۔ [✓]

۹۔ روزِ عاشور امام حسینؑ نے اپنے بیٹے علی اکبرؑ کو اذان دینے کا حکم دیا۔[ ✓ ]

۱۰۔ روزِ عاشور امام حسینؑ اور انکے ساتھیوں نے نماز فجر تیمّم کے ساتھ ادا کی۔[✓]

۱۱۔ کربلا میں روزِ عاشور ظہر کی نماز تیروں کی بوچھاڑ میں ادا کی گئی۔ [✓]

سوال : وہ کونسے صحابیٔ امام حسینؑ تھے جنھوں نے نماز ظہر کے دوران دشمنوں کے تیروں کو اپنے سینے پر روکا اور امام کی محافظت کی اور شہید ہوگئے؟

جواب : ۱۔ بُریرؒ ۲۔ زہیر ابن قینؒ ۳۔✓ سعیدؒ

۱۲۔ واقعہ کربلا میں ہمیں کچھ ایسے غلام بھی نظر آتے ہیں جنھوں نے غلامی کا حق ادا کر دیا۔ اور اپنے آقا کے ساتھ مولا حسینؑ پر جان نثار کر دی اور مقام شہادت حاصل کیا۔

جواب : ☆......واضحؒ ☆......اسلمؒ ☆......جونؒ

# ذرا پہچانئے ...... شخصیت بوجھئے!

۱۔ امام حسنؑ و امام حسینؑ کے والد اور شہزادی فاطمہ زہراؑ کے شوہر۔

(حضرت علیؑ)

۲۔ معاویہ کا بیٹا جس نے اسلام کو مذاق بنایا، وہ شراب پیتا تھا، گانے وموسیقی سنتا تھا اور منبر رسولؐ پر بندروں سے دل بہلاتا تھا۔ (یزید ملعون)

۳۔ امام حسینؑ نے جب اپنے گھر والوں اور چند دوستوں کے ساتھ مدینہ چھوڑا تو ایک بچی کو بیماری کی وجہ سے مدینہ میں ہی چھوڑ دیا تھا، وہ کون تھیں؟

(بی بی فاطمہ صغریٰؑ)

۴۔ امام حسینؑ کے چچازاد بھائی جو کوفہ میں شہید ہوئے۔

(جناب مسلم بن عقیلؑ)

۵۔ مسلم بن عقیلؑ کے دو بیٹے تھے ان کے نام بتائیے؟ (محمدؑ اور ابراہیمؑ)

۶۔ حضرت زینبؑ کے علاوہ کربلا میں امام حسینؑ کی ایک اور بہن موجود تھیں۔ (بی بی امّ کلثومؑ)

۷۔ امام حسینؑ کے بچپن کے گہرے دوست جو کربلا میں امامؑ پر قربان ہوئے۔

(جناب حبیب ابن مظاہرؑ)



# جناب جونؓ

پیارے بچوں! یہ کہانی ہے ایک غلام کی جس کا نام جون تھا، جو کربلا میں امام حسینؑ پر قربان ہوا اس کہانی کی ترتیب بگڑ گئی ہے آپ غور سے پڑھئے اور ترتیب دیجئے۔

۱۔ نمازِ ظہر کے بعد جناب جونؑ امام حسینؑ کے پاس آئے اور میدانِ جنگ میں جانے کی اِجازت لی جناب جون کو اِجازت ملی۔

۲۔ شبِ عاشور انہوں نے پوری رات اپنی تلوار کو تیز کرتے ہوئے اپنے ہتھیار کو چمکاتے ہوئے اور قرآن کی تلاوت کرتے ہوئے گزاری۔

۳۔ بہتے ہوئے اَشکوں کے ساتھ امام حسینؑ نے جناب جون کا سر اپنے زانو پر رکھا۔

۴۔ جناب جونؓ تیروں کی بوچھاڑ میں بہت بہادری سے لڑے مگر افسوس آخر ۸۰ سالہ ضعیف انسان کہاں تک وار سہتا؟

۵۔ جناب جون نے زخمی ہوکر امام حسینؑ کو پکارا۔

۶۔ امام حسینؑ جناب جون کی مدد کرنے کے لیے میدان میں جانے کے لیے تیار ہوئے۔

۷۔ جناب جونؓ، حضرت ابوذر غفاریؓ کا وہ تحفہ تھے جو انہوں نے مولا علیؑ اور جناب فاطمہ زہراؑ کو دیا تھا۔

٨۔ جناب جونؑ نے فرمایا: مولاؑ! مجھے خبر ہے کہ میں حبشی ہوں میرا خون سیاہ ہے مگر مجھے مرنے کی اِجازت دیجئے، میرے سیاہ خون کو قبول کریں۔

٩۔ یزید کی فوج سے اعلان جنگ کے نقّارے بجنے لگے اور جنگِ کربلا شروع ہوگئی۔

١٠۔ ایک کے بعد ایک صحابیِ امام حسینؑ میدان جنگ میں جانے کی اِجازت لیتے رہے اور شہادت کے مرتبہ پر فائز ہوتے رہے۔

١١۔ یوں ایک غلام شہادت کی منزل تک پہنچا۔

١٢۔ شامِ غریباں کے اندھیرے میں مقتل میں ایک لاشہ پوری آب و تاب کے ساتھ چمک رہا تھا وہ لاشہ اسی غلام جون کا تھا۔

١۔ جناب ابوالفضل العباسؑ کو قمرِ بنی ہاشم کہا جاتا ہے۔ [✓]

٢۔ مولائے کائناتؑ نے خدا سے جناب عباسؑ کو کربلا کے لیے مانگا تھا۔ [✓]

٣۔ امّ البنینؑ کے معنیٰ ہیں، بیٹوں کی ماں ۔ [✓]

٤۔ سقّائے سکینہؑ جناب علی اکبرؑ کو کہا جاتا ہے۔ [✗]

٥۔ شبیہہ رسولؐ، جنابِ علی اکبرؑ کو کہا جاتا ہے۔ [✓]

٦۔ جناب علی اکبرؑ کی شہادت کے وقت عمر ١٨ سال تھی۔ [✓]

٧۔ جناب علی اکبرؑ کی والدہ کا نام اُمّ لیلیٰؑ تھا۔ [✓]

٨۔ امام حسینؑ کی تلوار کا نام ذوالفقار تھا۔ [✓]



٩۔ امام حسینؑ کی سواری کا نام ذوالجناح تھا۔ [✓]

١٠۔ حُرملہ نے شہزادۂ علی اصغرؑ کے گلے پر تیر چلایا۔ [✓]

١١۔ امام حسینؑ ٧ مرتبہ لاش علی اصغرؑ لیکر خیمہ کی جانب بڑھے اور پیچھے ہٹے۔ [✓]

١٢۔ جناب عونؑ و محمدؑ حضرت امام حسینؑ کے بیٹے تھے۔ [✗]

١٣۔ جب حضرت علی اکبرؑ میدان میں جانے کی اِجازت لینے کے لئے آئے تو امام حسینؑ نے کن دو شخصیات سے اِجازت طلب کرنے کے لئے کہا؟

١۔ جناب عباسؑ ٢۔ ✓ جناب زینبؑ

٣۔ جناب زین العابدینؑ ٤۔ ✓ جناب اُمّ لیلیٰؑ۔

١٤۔ امام زین العابدینؑ کربلا میں موجود تھے مگر انہوں نے بیماری کی وجہ سے جنگ نہیں کی۔ [✓]

١٥۔ علم ہمارا مذہبی نشان ہے۔ [✓]

وَقُل رَّبِّ زِدْنِی عِلْمًا

سوال : مندرجہ ذیل علماء کو پہچانئے ؟





















سوال : مقدّس مقامات کو پہچانئے ؟
























سوال : آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں مندرجہ ذیل
میں سے کون کون سے جانور حلال ہیں ؟
























































سوال : علماء پہچانیۓ ؟

(۱) آیت اللہ شیخ اسحٰق فیاضؒ (نجف اشرف)

(۲) آقائے شیخ عباس قمیؒ (صاحبِ مفاتیح الجناں)

(۳) آیت اللہ ناصر مکارم شیرازیؒ (قُم)

(۴) آیت اللہ وحید خراسانیؒ (قُم)

(۵) آیت اللہ حافظ شیخ بشیر نجفیؒ (نجف اشرف)

(۶) آیت اللہ خامنہ ایؒ کی جوانی کی تصویر

سوال : مقدّس مقامات ؟

(۱) ریاضُ الجنة (مسجد نبوی کا وہ حصّہ جسے جنت کا ٹکڑا کہا جاتا ہے)

(۲) صفا پہاڑی

(۳) قم میں آیت اللہ مرعشی نجفیؒ کی عظیم الشان لائبریری

(۴) زم زم کا کنواں

(۵) مقامِ ابراہیمؑ (خانہ کعبہ کے صحن میں شوکیس میں رکھا ہوا وہ پتھر جس پر کھڑے ہو کر حضرت ابراہیمؑ نے خانہ کعبہ بنایا تھا۔ اس پتھر پر حضرت ابراہیمؑ کے قدموں کے نشانات اب بھی موجود ہیں)

(۶) مکّہ میں جنّت المالیٰ کا قبرستان جس میں حضرت خدیجہؑ اور حضرت ابوطالبؑ اور دیگر عظیم شخصیات دفن ہیں۔



(۷) منبر رسولؐ (۸) جنّت البقیع کا قبرستان

سوال : آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں جو جانور حلال ہیں؟

(۱) حلال (۲) حلال (۳) حلال (۴) حلال لیکن مکروہ

(۵) حلال لیکن مکروہ (۶) ھُد ھُد۔حلال لیکن مکروہ (۷) حلال

(۸) حلال (۹) حلال (۱۰) حلال (۱۱) حلال (۱۲) حرام

(۱۳) حلال (۱۴) حلال (۱۴) حلال (۱۵) حرام (۱۶) حلال

(۱۷) حرام (۱۸) بغیر چھلکے کی مچھلی۔حرام

---

رسولِ خداؐ نے فرمایا حسینؑ مجھ سے ہے اور میں حسینؑ سے ہوں

حسینؑ ہدایت کا چراغ اور نجات کا سفینہ ہے

جو شخص حسینؑ کے غم میں رویا یا کسی کو رُلایا یا رونے کی شکل بنائی اُس پر جنّت واجب ہے۔